(۵) اَلست کیہا جد اَکھیاں لائیاں، ہُن کیوں یارو ساری
اِکو گھر وِچ وَسدیاں رَسدیاں، ہُن کیوں رہی نیاری
میں کسُنبڑا چُگ چُگ ہاری میں کسُنبڑا چُگ چُگ ہاری

(۶) میں گمین نچّی کوجھی، بے گُن کون وِچاری
بُلھا شوہ دے لائق ناہیں، شاہ عنایتؒ تاری
میں کسُنبڑا چُگ چُگ ہاری میں کسُنبڑا چُگ چُگ ہاری

**مشکل الفاظ ومعانی:** ہاری: تھک گئی۔ بھلیرے: بہت زیادہ۔ چنڑی: سر کا دوپٹہ۔ پاڑی: پھاڑی۔ کرڑا: سخت۔ مقدم: سردار، چودھری۔ معاملہ: مالیہ، محصول۔ اوکھی: مشکل۔ اوڑک: آخر۔ نیاری: الگ، انوکھی۔ کوجھی: بدصورت۔

**ترجمہ:**

(۱) میں کسنبڑا اٹھا اٹھا تھک گئی ہوں، میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔
اس کسنبڑے کے کانٹے بڑے تیز ہیں وہ بار بار میرا دوپٹہ پھاڑتے ہیں۔
اس کسنبڑے کا مالک بڑا سخت ہے۔ اور اس کی طرف سے حاکم بھی بڑا ظالم ہے۔
میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔ میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔

(۲) اس کسنبڑے کے چار سردار ہیں۔ وہ بھاری محصول مانگتے ہیں۔ دوسروں نے تو تھوڑا تھوڑا اکٹھا کیا لیکن میں نے پٹاری بھر لی۔
میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔ میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔

(۳) چُن چُن کر میں نے ڈھیر لگا لیا اور خریدنے کو بیوپاری بھی آ گئے۔ مشکل گھاٹی ہے اور سفر بھی کٹھن ہے اور میرے سر پر ایک بھاری گٹھڑی ہے۔
میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔ میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔

(۴) اعمال والیں تو پار اتر گئیں اور میں گنہگار رہ گئی۔ ساری عمر کھیل کود میں گنوا دی اور آخر بازی ہار گئی۔
میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔ میں کسنبڑا اٹھا اٹھا کر تھک گئی ہوں۔

(۵) تو نے "الست" کہا اور تب آنکھیں لگائیں۔ اے محبوب اب مجھے کیوں بھول گئے ہو؟ ایک گھر میں ہی رہتے رہتے الگ کیوں ہو رہے ہو۔

---

۱۔ کنسبڑا ایک چھوٹا سا پودا جس کے ساتھ سرخ رنگ کے کانٹے دار پھول ہوتے ہیں، مراد یہ ہے کہ عبادت وریاضت کر کے میں تھک گئی ہوں۔

۲۔ اچھے عمل کرنے والیں تو کامیاب ہو گئیں۔